تک جس قدر اور ہے وہ متوقف رکھا جائے گا اور اگر کوئی ایسا وارث ہو جو مفقود کے ہوتے ہوئے بالکل محروم ہوتا ہو تو اس وقت اس کو بالکل نہ دیا جائے گا۔ اس مسئلہ کی صورت یہ زید مرا دو دختر و ایک پسر مفقود و ایک پسر کا پسر و ایک پسر کی دختر وارث چھوڑے اور مال ترکہ کسی اجنبی کے پاس ہے اور سب نے با اتفاق اقرار کیا کہ زید کا پسر مفقود ہے اور ہر دو دختر نے اپنا حصہ میراث طلب کیا تو درصورت پسر نہ ہوں گے ان کا حصہ میراث دو تہائی مال ہے اور ہونے کی صورت میں ہر ایک کا چہارم چہارم یعنی نصف کل مال ہے کہ نقصان کے ساتھ ہے پس ہر دو حصہ میں سے کمتر حصہ یعنی نصف ان کو اس وقت دیا جائے گا اور پسر کے پسر یعنی پوتے کو جو پسر کے ہوتے ہوئے محروم ہوتا ہے کچھ نہ دیا جائے گا بلکہ باقی سب مال رکھ چھوڑا جائے گا اور جس کے پاس ہے اس کے قبضہ سے بھی نہ نکالا جائے گا آلانکہ اس سے خیانت ظاہر ہو کہ اس کی طرف سے مامون نہ ہوں تو وہ امانتدار نہ رکا جائے گا پھر جب مدت مذکور گذر جائے اور مفقود کی موت کا حکم دیا جاوے تو باقی میں سے ایک چھٹا حصہ کل مال کا بھی ہر دو دختر کو دے دیا جائے گا تا کہ ان کی دو تہائی پوری ہو جائے اور اگر وہ زندہ نہ ہوں تو ان کے وارث بحسب فرائض مستحق ہوں گے اور جو کچھ مال باقی رہا ہو پسر کے پسر کا ہے اور اس کی نظیر حمل ہے یعنی مفقود کی نظیر میت کا وہ بچہ ہے جو ہنوز پیٹ میں ہو اور پیدا نہیں ہوا ہے کہ اس کے واسطے ایک پسر کا حصہ رکھ چھوڑا[1] جائے گا چنانچہ یہی فتوے کے واسطے مختار ہے اور اگر اس کے ساتھ ایسا دوسرا وارث ہو کہ وہ کسی حال میں ساقط نہیں ہوتا ہے اور حمل کی وجہ سے اس کا حصہ متغیر بھی نہیں ہوتا ہے[2] تو اس کا حصہ اس کو پورا دے دیا جائے گا اور اگر ایسا وارث ہو کہ حمل کے ہوتے ہوئے اس کا حصہ متغیر ہوا جاتا ہے تو اس کو ہر دو حصہ میں سے کم حصہ دیا جائے گا یہ کافی میں ہے اور اگر مفقود جنگل میں مر گیا تو اس کے ساتھی کو اختیار ہے کہ اس کا جانور سواری و اسباب فروخت کر دے اور درمون کو اس کے لوگوں کو پہنچا دے اور اگر کسی شخص نے مفقود پر قرضہ یا ودیعت یا شرکت در عقار یا طلاق یا عتاق یا نکاح یا ردلعیب یا مطالبہ باستحقاق میں سے کسی حق کا دعویٰ کیا تو اس کے دعوی پر التفات نہ کیا جائے گا اور اس کے گواہ مقبول نہ ہوں گے اور جس کو قاضی نے وکیل مقرر کر دیا ہے یعنی وکیل بالقبض یا کوئی اس کے وارثوں میں سے مدعی کے مقابلہ میں خصم قرار نہ دیا جائے گا لیکن اگر قاضی کے نزدیک جائز ہو یعنی قضاء علی الغائب کو جائز جانتا ہو پس اس نے گواہوں کی سماعت کر کے حکم دے دیا تو بالاجماع اس کا حکم نافذ ہو جائے گا یہ تاتارخانیہ میں ہے۔

[1] پس اگر لڑکی پیدا ہوئی تو باقی وارثان دیگر کو رد کر دیا جائے گا ۱۲۔ [2] حمل کی وجہ سے کسی صورت میں محروم نہیں ہوتا ہے ۱۲۔